## سبق نمبر (۳۸)

**مجزوم** ۔ مضارع کے عامل جزم پانچ حرف ہین

۱۔ لم یہ حرف مضارع کو ماضی منفی کے معنی مین کر دیتا ہے جیسے لم یلد ولم یولد ای ما ولد و لا وُلد

۲۔ لمّا یہ حرف مثل لم کے عمل کرتا ہو جیسے لما یضرب ای ما ضرب فرق دونون مین اس قدر ہے کہ لما کی نفی ماضی کے تمام زمانون کو مستغرق ہوتی ہو پس لمّا یضرب کے یہ معنی ہون گے کہ ضارب نے کبھی کسی زمانہ مین ازمنہ گذشتہ مین سے نہین مارا ۔

۳۔ لام امر یہ حرف مضارع پر داخل ہو کر معنی طلب فعل کے پیدا کرتا ہو جیسے لِیَضْرِبْ زَیْدٌ جب اس لام کے پہلے واو یا فا آئے تو ساکن ہوتا ہو جیسے فَلْیَضْحَکُوا قَلِیْلًا وَّلْیَبْکُوْا کَثِیْرًا ۔

۴۔ لائے نہی یہ حرف مضارع پر داخل ہو کر معنی ترک فعل کے پیدا کرتا ہے جیسے لَا یَضْرِبْ زَیْدٌ

۵۔ اِنْ شرطیہ یہ حرف دو فعلون پر آتا ہے جنمین سے پہلا فعل دوسرے فعل کا سبب ہوتا ہو جیسے اِنْ تَضْرِبْ اَضْرِبْ پہلے کو فعل شرط اور دوسرے کو جزا کہتے ہین ۔ یہ حرف ہمیشہ مستقبل کے معنی دیتا ہے اگرچہ ماضی پر داخل ہو جیسے ان ضربتَ ضربتُ اور اس جگہ جزم تقدیری ہو گی کیونکہ ماضی مبنی ہے اور اسکو اعراب نہین آسکتا

**فائدہ** ۔ اِنْ شرطیہ کے معنی مین مندرجہ ذیل نو کلمے مستعمل ہوتے ہین مہما ۔ اذما ۔ حیثما ۔ این متی ۔ ما ۔ من ۔ ایّ ۔ انّی اور انکو کلم المجازات یعنی کلمات شرط و جزا کہتے ہین جیسے مھما تأتنا بہ من آیۃ لتسحرنا بھا ۔ اذ ما دخلت علی الرسول فقل لہ حقًا حیثما تقصد اقصد ۔ اینما تکونوا یدرککم الموت متی تضع العمامۃ تعرفونی ۔ ما تفعلوا من خیر یعلمہ اللہ من یعمل سوءًا یجز بہ ۔ ایًّا ما تدعوا فلہ الاسماء الحسنٰی ۔ انّی تکن اکن ۔

**تنبیہ**۔ جب شرط اور جزا دونوں مضارع ہوں یا صرف شرط مضارع ہو تو مضارع میں جزم واجب ہو گا جیسے اِنْ تَضْرِبْ اَضْرِبْ۔ اِنْ تضربنی ضربتك اور اگر جزا مضارع ہو تو جزم اور رفع دونوں جائز ہیں جیسے ان جئتنی اکرمك او اکرمُك

جب جزا فعل ماضی بغیر قد کے ہو تو اسکے پہلے ف کا لانا جائز نہیں جیسے اِنْ ضَرَبْتَ ضَرَبْتُ۔ مگر جب جزا فعل مضارع مثبت یا منفی بہ لا ہو تو ف کا لانا اور نہ لانا دونوں جائز ہیں جیسے ان یکن منکم الف یغلبوا الفین ومن عاد فینتقم اللہ منہُ۔

اگر یہ دونوں صورتیں نہ ہوں تو ف کا لانا واجب ہے جیسے اِنْ یسرق فقد سرق اخٌ لہٗ من قبل۔ ومن یبتغ غیر الاسلام دینًا فلن یقبل منہ۔

کبھی اذا جملہ اسمیہ کے ساتھ ف کے معنی میں مستعمل ہوتا ہے جیسے وان تُصِبْھُمْ سَیِّئَۃٌ بما قدمت ایدیھم اذا ھُمْ یقنطُون ای فھم یقنطون

## سبق نمبر (۳۹)

**فعل کی تقسیم بلحاظ عمل** فعل علی العموم عامل قیاسی ہوتا ہے جو فاعل کو رفع اور مفعول کو نصب دیتا ہے مگر بعض فعل سماعی ہیں اور اپنی خصوصیات کے باعث اسکے سوا عمل کرتے ہیں اور یہ پانچ ہیں (۱) افعال ناقصہ (۲) افعال مقاربہ (۳) افعال قلوب (۴) افعال مدح وذم (۵) فعل تعجب ان میں سے پہلے دو فعلوں کا بیان نواسخ جملہ اسمیہ کے تحت آچکا ہے۔ باقی تینوں کا بیان اس جگہ لکھا جاتا ہے۔

---

٭ عوامل کی پہلی تقسیم باعتبار لفظی اور معنوی کے صفحہ      میں مذکور ہو چکی ہے۔ پھر لفظی کی دو قسمیں ہیں۔ ایک قیاسی جس کے لئے ضابطہ کلیہ مقرر ہے اور ہر فرد کا اسپر قیاس ہو سکتا ہے۔ دوسری سماعی جسکا مدار سماع یعنی عرب کے محاورات سننے پر ہے اور کوئی قاعدہ کلیہ اس کیواسطے مقرر نہیں۔

**افعال قلوب** | یہ سات فعل ہیں۔ حَسِبَ ظَنَّ۔ خَالَ شک کے واسطے عَلِمَ رَاٰی۔ وَجَدَ یقین کے واسطے اور زَعَمَ شک ویقین دونوں ہیں مشترک ہی۔ ان کو افعال قلوب اسواسطے کہتے ہین کہ ان کا تعلق دل سے ہے اور ہاتھ پانوں کوان کے صدور مین کچھہ دخل نہین ہوتا اور چونکہ ان مین شک ویقین کے معنی پائے جاتے ہین۔ اس واسطے ان کو افعال شک ویقین بھی کہتے ہین یہ فعل مبتدا وخبر پر آتے ہین اور دونون کو بوجہ مفعولیت کے نصب دیتے ہین جیسے حَسِبْتُ الجوکَ خبیرًا۔ ظَنَنْتُ زیدًا عالمًا۔ خِلْتُ الدارَ خالیۃً۔ علمتُ زیدًا امینًا۔ رایتُ اللّٰہَ اکبرَ کلِّ شئٍ۔ وجدتُکَ عائلًا۔ زعمتُ اللّٰہَ غفورًا۔ زعمتُ الشیطانَ شکورًا۔

**تنبیہ**۔ افعال قلوب کے دو مفعولون مین سے جب ایک کا ذکر کیا جائے تو دوسرے کا ذکر کرنا واجب ہوتا ہے کیونکہ یہ دونون مفعول بمنزلہ ایک مفعول بہ کے ہوتے ہین۔ مگر جب ظَنَّ بمعنے اِتَّہَمَ وعلم بمعنی عرف ورای بمعنی ابصر ووجد بمعنی اصاب کے ہو تو صرف ایک مفعول کو نصب آئیگا اور اُس وقت یہ فعل افعال قلوب سے نہ ہون گے جیسے ظَنَنْتُ زیدًا (ای اتھمتہ)۔ علمت بکرًا (ای عرفت شخصہ) وغیرہ۔

اور جب یہ فعل مبتدا وخبر کے بیچ مین آئیں یا دونون سے موخر ہون تو اس وقت انکا عمل زائل ہوجاتا ہی جیسے زیدٌ ظننتُ قائمٌ۔ زیدٌ قائمٌ ظننتُ۔ ایسا ہی جب ہمزہ استفہام یا نفی یا لام ابتدا کے پہلے واقع ہون تو اُسوقت بھی عمل باطل ہوتا ہی۔

**فائدہ**۔ صَیَّرَ۔ اِتَّخَذَ۔ جَعَلَ۔ خَلَقَ۔ تَرَکَ افعال تصییر کہلاتے ہین یعنی وہ فعل جو ایک چیز کو اُسکے اصلی حال سے پھرا دین یہ بھی دو اسمون پر آتے ہین اور دونون کو نصب دیتے ہین جیسے صَیَّرْتُ الطین خزفًا اتخذ اللّٰہُ ابراہیمَ خلیلًا۔ جعل الارضَ فراشًا۔ خلق اللّٰہُ الانسانَ ھلوعًا۔ ترکتہ حیرانًا۔

## سبق نمبر (۴۰)

**افعال مدح وذم** یہ چار فعل ہیں نِعْمَ۔ حَبَّذَا۔ بِئْسَ۔ سَاءَ۔ پہلے دو فعل مدح اور توصیف کے واسطے آتے ہیں اور آخری دونوں ہجو اور ذم کے واسطے۔ ان میں سے نعم بئس اور ساء کا فاعل اکثر اسم ذو اللام ہوتا ہے یا وہ اسم جو ذو اللام کی طرف مضاف ہو اور اس کے بعد ایک اور اسم مرفوع ہوتا ہے جسکی توصیف یا ہجو مقصود ہوتی ہے اور اسکو مخصوص بالمدح یا مخصوص بالذم کہتے ہیں جیسے نعم الرجل زید۔ نعم غلام الرجل زید۔ بئس الرجل بکر۔ بئس غلام الرجلِ بکرٌ اور یہی حال ساء کا ہے کبھی نعم کے ساتھ ما آتا ہے جو شئے کے معنی میں ہوتا ہے جیسے فَنِعِمَّا هِیَ اسے نعم شئے ہی

حبذا مرکب ہے حَبَّ فعل ماضی اور ذا اسم اشارہ سے جو اس حَبَّ کا فاعل ہے اور اسکے بعد مخصوص بالمدح آتا ہے جیسے حَبَّذَا زَیْدٌ

**فائدہ**۔ ترکیب میں مخصوص بالمدح یا بالذم مبتدا موخر ہوتا ہے اور فعل مع فاعل اسکی خبر مقدم۔ اور بعض کے نزدیک مخصوص خبر مبتدا محذوف کی ہے جو ایک ضمیر منفصل ہوتی ہے اس صورت میں نعم الرجل زید کی تقدیر ہوگی نعم الرجل هو زید

اور جب قرینہ پایا جائے تو مخصوص محذوف ہوتا ہے جیسے نعم العبد اسے ایوب۔

**افعال تعجب** فعل تعجب کے دو صیغے ہیں (۱) مَا اَفْعَلَهٗ (۲) اَفْعِلْ بِهٖ اور یہ دونوں واسطے اظہار تعجب کے آتے ہیں جیسے ما احسن زیدًا ای ای شئے اَحْسَنَ زیدًا۔ اَحْسِنْ بِهٖ ای اَحْسَنَ زَیْدٌ۔ پہلے فعل میں ما مبتدا ہے اور احسن کا فاعل ھو اور زید مفعول بہ۔ دوسرے فعل میں اَحْسِنْ صیغہ امر بمعنی ماضی اور زید مجرور فاعل فعل جسکے پہلے ب جارہ زائد ہے۔

**فائدہ**۔ یہ صیغے صرف ان فعلوں سے آتے ہیں جنسے افعل التفضیل بنایا جاتا ہو اگر ثلاثی مزید فیہ یا رباعی سے اسکے معنے ادا کرنے ہوں تو لفظ اشد اس فعل کے مصدر کے ہمراہ ذکر کیا جاتا ہے جس سے فعل تعجب بنانا مقصود ہو جیسے ما اشد اخضراره واشدد باخضراره

## سبق نمبر (۴۱)

جملہ کی تقسیم | جملہ کی چار قسمیں ہیں۔

۱۔ جملہ اسمیہ جسکی پہلی جزو اسم ہو جیسے زیدٌ قائمٌ

۲۔ جملہ فعلیہ جسکی پہلی جز فعل ہو جیسے قامَ زیدٌ

(حرف چونکہ نہ مسند ہوتا ہے اور نہ مسند الیہ اس واسطے یا زیدُ۔ ان زیدًا قائمٌ مین حرف کا کچھہ لحاظ نہ ہوگا کیونکہ پہلا قائممقام اَدْعُو کے ہے پس فعلیہ ہُوا اور دوسرا جملہ اسمیہ)

۳۔ جملہ ظرفیہ جسکی پہلی جز ظرف اور اُسکا آخر اسم مرفوع ہو جیسے عندِی مالٌ

۴۔ جملہ شرطیہ جسکے پہلے حرف شرط اور دو جملون سے مرکب ہو۔ جملہ اول کو شرط کہتے ہین اور جملہ ثانی کو جزا یہ دونون جملے خواہ فعلیہ ہون جیسے ان تکرمنی اکرمك یا ایک فعلیہ اور دوسرا اسمیہ جیسے ان تضربنی فانا ضاربك۔

**فائدہ** - اس تقسیم سے ظاہر ہے کہ درحقیقت جملہ کی دو قسمین ہین ایک اسمیہ دوم فعلیہ - کیونکہ ظرفیہ ایک طرح سے جملہ فعلیہ ہے اور بقول بعض جملہ اسمیہ ہے - اور شرطیہ دو جملہ فعلیہ یا ایک فعلیہ اور اسمیہ سے ملکر بنتا ہے

جملہ خبریہ و انشائیہ | مفہوم کے اعتبار سے جملہ کی دو قسمین ہین۔

۱۔ خبریہ جسکے کہنے والے کو جھوٹا یا سچا کہہ سکین جیسے جاء احمدُ۔

۲۔ انشائیہ جسکے کہنے والے کی طرف جھوٹ یا سچ کی نسبت نہ ہو سکے جیسے اِضرِبْ ۔

پس جس جملہ مین کسی قسم کی خبر پائی جاوے وہ جملہ خبریہ ہے اور جسمین کسیطرح کی خواہش پائی جائے وہ جملہ انشائیہ - جملہ انشائیہ مین امر۔ یا نہی ۔ یا استفہام ۔ یا تمنی ۔ یا ترجی ۔ یا عقود ۔ یا ندا ۔ یا عرض ۔ یا قسم ۔ یا تعجب مین سے کسی چیز کا ہونا ضرور ہے بغیر اسکے جملہ انشائیہ نہین ہوسکتا جملہ انشائیہ ہمیشہ فعلیہ ہوتا ہے اور جملہ خبریہ کبھی فعلیہ ہوتا ہے اور کبھی اسمیہ۔

## سوالات

الف (۱)۔ مضارع کن امور میں اسم سے مشابہ ہے۔

(۲)۔ جو اَنْ مشتقات علم کے بعد آئے وہ مضارع پر کیا اثر کرتا ہے۔

(۳)۔ کلم المجازات کی تفصیل بیان کرو اور بتلاؤ کہ وہ کیا عمل کرتے ہیں۔

(۴)۔ اِنْ شرطیہ کے بعد کس حالت میں فَ کا لانا واجب ہے۔

(۵)۔ افعال قلوب میں سے کون کون فعل اور کس وقت متعدی بیک مفعول ہوتے ہیں۔

ب (۱)۔ ماکان اللہ لیطلعکم علی الغیب میں مضارع کا ناصب کون ہے

(۲)۔ من وجد خیرا فلیحمد اللہ میں لام پر جزم کیوں ہے

(۳)۔ ولقد علمتم الذین اعتدوا منکم فی السبت میں علم کا دوسرا مفعول کیوں نہیں آیا

(۴)۔ والارض فرشناھا فنعم الماھدون میں نعم کا مخصوص بالمدح کون ہے

(۵)۔ ما احسن بزید میں احسن کیا کلمہ ہے اور اسکا فاعل کون ہے۔

ج ۔ فقرات ذیل میں جن لفظوں پر خط کھینچا گیا ہے اُن کی کیفیت عمل بیان کرو۔

(۱) ذرھم یخوضوا ویلعبوا حتی یلاقوا یومھم الذی یوعدون

(۲) لا تفتروا علی اللہ کذبا فیسحتکم بعذاب۔

(۳) ان تقرضوا اللہ قرضا حسنا یضاعفہ لکم۔

(۴) الدنیا والاخرۃ ضرتان ان ارضیت احدیھما اسخطت الاخری۔

(۵)۔ الم تر الی الذین اوتوا نصیبا من الکتاب یدعون الی کتاب اللہ لیحکم بینھم۔

(۶) بئس الاسم الفسوق بعد الایمان۔ نعم اجر العاملین۔

(۷) ما اصبرھم علی النار۔ اسمع بھم وابصر۔ فانظر ماذا تری۔ انی ارانی اعصر خمرا

## سبق نمبر (۴۲)

مندرجہ ذیل کہانیوں کا ترجمہ کرو۔ مرفوعات منصوبات مجرورات و توابع کو پہچان کر ان کے اعراب بیان کرو اور جو اسمائے مبنی ہیں ان کو علیحدہ علیحدہ مع قسم کے لکھو۔

(۱) قِیْلَ اِنَّ بعضَ الادباءِ مرَّ ذاتَ یومٍ من الایّامِ علی نحویٍّ یدرّسُ فِی دارۃٍ لہٗ وبینَ یدیہ صبیٌّ یقرأُ فی النحوِ فوقف بازاءِ بابہٖ لیسمع قرأۃَ الصبی۔ فسمعہ یقول یا سیدی اذا اقلتَ خرج الناس الّا زیدًا او قیل لی لایِّ سببٍ لم یخرج زید فما اقول فقال الشیخ قل انہ مشتغل بضربِ عمروٍ قال الصبی احسنتَ۔ فاذا اقلتُ قام القوم الا الحمار او قیل لی لایِّ علۃٍ لم یقم الحمارُ فما اقولُ۔ فقال الشیخ قل انہ مشتغل باکلِ العلفِ قال الصبی احسنتَ فاذا قلتُ جاء الامیرُ الجیشُ و قیل لی ما الّذی جاء بالامیر و جیشہ فما اقول۔ قال الشیخ قل انہم جاؤا بحکم ھذا الشیخ لضربی فصرخ الصبی و نادٰی یا امّتٰہ یا محمد یا ذکرکونی یا اخی اغث اخاک یا ابت الوحا الوحا ھیا قومی العجل العجل فان الشیخ قد جُنّ ولذا امر بضربی ثم ولّٰی ھاربًا فضحک الادیب منہما و مضٰی لشانہٖ۔

(۲) قیل ان الکسائی کان جالسًا ذات یوم فی دارہ اذ سمع قائلًا یقول اعلمُ ایھا الناس انّ حماری ھذا الذی انا راکبٌ علیہ ھو الکسائی النحویُّ فلیعلم الحاضر الغائبَ۔ فامتلاء الکسائی غیظًا حین سمع کلامہ و خرج من الدار مسرعًا لینظر من الذی جعلہ حمارًا فاذا ھو رجل طویل القامۃ عظیم الھامۃ فدنا منہ و قال لہ ایھا الشیخ علمنا بالکسائی انّہ آدمیٌّ فکیف صار حیوانًا ناھقًا۔ قال نعم انی دعوتُ ربی البارحۃ ان یمسخ حماری النحوَ عمرو و من ضرب زید فانہ السبب فی ذلک وکنتُ مضطجعًا علی فراشی ثم انی انزلتُ من علی السریر لاغلق بابَ الدار فوجدتُ ھذا الحمارَ فی الدھلیز فعلمتُ ان اللہ قد استجاب دعائی و جعلہ کما تری۔ فضحک الکسائیُّ و رجع الٰی منزلہ و ھو یُحَوْقِلُ من کلامہ الدالِ علی غباوتہ و جھلہ۔

# حروف کا بیان

حروف کی دو قسمیں ہیں (۱) حروف عاملہ (۲) حروف غیر عاملہ- ان دونوں کا بیان قسم و ارکتاب الصرف میں مختصراً مذکور ہو چکا ہے اس جگہ تشریحات زائد کے ساتھ بہ ترتیب تہجی لکھا جاتا ہے

## حرف ہمزہ

ہمزہ (۱) ندائے قریب کے واسطے جیسے اَفَاطِمُ مَهْلاً بعض هٰذَا التدلل یعنے اے فاطمہ-

(۲) استفہام کے واسطے جیسے اَزَیْدٌ قَائِمٌ (۳) مساوات کے واسطے جیسے سَوَاءٌ عَلَیْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ یہ ہمزہ مصدر کی جگہ آتا ہے پس ءَاَنْذَرْتَهُمْ کے معنی ہوں گے سواء اِنْذَارُهُمْ-

**اَجَلْ** حرف جواب ہے اور تصدیق کلام متکلم کے واسطے آتا ہے -

**اِذْ و اِذَا**- ان دونوں حرفوں کا بیان ظروف مبنیہ میں درج ہو چکا ہے-

**اِذَنْ و اِذْمَا**- ان دونوں کا بیان اعراب مضارع میں مذکور ہو چکا ہے -

**اَلْ** حرف تعریف ہے اور چار معنوں میں مستعمل ہوتا ہے-

(۱) جنسی جیسے اَلرَّجُلُ اَفْضَلُ مِنَ الْمَرْاَةِ-

(۲) عہد خارجی جبکا مدخول متکلم اور مخاطب کو معلوم ہو جیسے جاءَ الامیرُ

(۳) عہد ذہنی جو متکلم کے ذہن میں ایک فرد غیر معین مراد ہو جیسے اَخَافُ اَنْ یَّاکُلَهُ الذِّئْبُ

(۴) استغراقی جو تمام افراد کو شامل ہو جیسے اَلْاِنْسَانُ حَیَوَانٌ

اَلْ - موصولہ بھی ہوتا ہے جبکہ اسم فاعل اور اسم مفعول پر داخل ہو جیسے الضَّارِبُ

والمضروب اور کبھی زائدہ جیسے اَلَآنَ یُدُّ۔

اَلَا (۱) تنبیہ کے واسطے جیسے اَلَآ اِنَّھُمْ ھُمُ السُّفَھَآءُ (۲) توبیخ والکار کیواسطے جیسے الازیدٌ قائمٌ (۳) تمنی کے واسطے جیسے الاَ نزل عندی (۴) عرض یعنی کسی چیز کا نرمی ہو اگنا جیسے اَلَا تُحِبُّوْنَ اَنْ یَّغْفِرَ اللّٰہُ لَکُمْ۔

اَلَّا حرف تحضیض ہے جیسے الا تصلی

اِلَّا (۱) استثنا کے واسطے جیسے فشربوا منہ الاقلیل (۲) صفت بمعنی غیر جیسے لوکان فیھما اٰلھۃ الا اللہ لفسدتا (۳) برائے عطف جیسے لئلا یکون للناس علیکم حجۃ الا الذین ظلموا منھم اے ولا الذین ظلموا۔

اِلٰی (۱) واسطے انتہاے غایت کے خواہ زمانی ہو جیسے ثم اتموا الصیام الی اللیل خواہ مکانی جیسے اسری بعبدہ لیلا من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ ۔(۲) بمعنی معیت جیسے لاتاکلوا اموالھم اِلٰی اموالکم (۳) بمعنی عند جیسے ام لاسبیل الی الشباب وذکرہ۔ اشھی اِلیَّ من الرحیق السلسل۔

اَمْ ۔(۱) متصلہ جبکہ اسکا مابعد اسکے ماقبل سے مربوط ہو اور ہمزۂ استفہام اسکے پہلے آئے جیسے آزیدٌ عندك ام عمرو (۲) منقطعہ جو اسکے خلاف ہو جیسے اَمْ جَعَلُوْا لِلّٰہِ شُرَکَاءَ۔

اَمَا بمعنی اَلَا کے آتا ہے اور اکثر اسکے بعد قسم ہوتی ہے جیسے اما واللہ لو تجدین وجدی۔

اَمَّا حرف شرط تفصیل وتاکید آتا ہے اور فَ اسکے جواب میں لازم ہوتی ہے جیسے فمنھم شقیٌّ وسعید فاما الذین شقوا ففی النار واما الذین سعدوا ففی الجنۃ اور اس صورت میں اما ہمیشہ مکرر آتا ہے مگر کبھی شروع کلام کے واسطے آتا ہے اور تفسیر مقصود نہیں ہوتی جیسے اما بعد اور اس وقت اما مکرر نہیں ہوتا۔

اِمّا (۱) تخییر کے واسطے جیسے اما ان تعذب واما ان تتخذ فیہم حسنا (۲) تفصیل کے واسطے جیسے انا ھدیناہ السبیل اما شاکرا واما کفورا (۳) شک کے واسطے جیسے جاءنی اما زید واما عمرو۔

اِنْ۔ (۱) شرطیہ جیسے ان ینتھوا یغفر لھم (۲) نافیہ جیسے ان الکافرون الا فی غرور (۳)۔ مخففہ اِنَّ مثقلہ سے جیسے اِنْ کلٌّ لما جمیع لدینا محضرون

اَنْ۔ (۱) حرف ناصب فعل مضارع جیسے الم یأنِ للذین اٰمنوا اَنْ تخشع قلوبھم لذکر اللہ (۲) حرف مصدر جیسے فما کان جواب قومہ الا اَنْ قالوا (ای قولھم) (۳) حرف زائدہ جیسے لما اَنْ جاء البشیر (۴) ضمیر مخاطب جیسے اَنْتَ انتما اور یہ اسمیہ ہے۔

اِنَّ و اَنَّ۔ یہ دونوں حروف مشبہ بفعل ہیں اور ان کا بیان جملہ اسمیہ کے تحت میں آ چکا ہے

اَوْ۔ (۱) تخییر کے واسطے آتا ہے جیسے تزوّج زینب او اختہا (۲) شک کے واسطے جیسے لبثنا یوما او بعض یوم۔

جب ایک چیز کا عطف دوسری چیز پر اَوْ سے کیا جاوے تو معطوف علیہ کے صدر میں اِمّا آ سکتا ہے جیسے جاءنی اِمّا زیدٌ او عمرٌو۔ اور صرف جاءنی زیدٌ او عمرٌو کہنا غلط ہے۔

اِیْ۔ حرف جواب ہے اور تصدیق کلام متکلم کے واسطے آتا ہے اور اسکے بعد قسم کا ہونا ضروری ہے جیسے اِیْ واللہ۔

اَیْ (۱) حرف ندا جیسے ای زیدُ (۲) حرف تفسیر جیسے عندی عسجدٌ ای ذھبٌ ۔

اَیَا۔ حرف ندا ہے جیسے ایا منازل سلمٰی فاین سلماکِ ۔

## حرف ب

ب ۔ (۱) الصاق یعنے اتصال کے واسطے جیسے مررتُ بزیدٍ۔ بہ داءٌ (۲) استعانت کے واسطے جیسے کتبتُ بالقلم (۳) سببیت کیواسطے جیسے اِنکم ظلمتم انفسکم باتخاذکم

اَلْعِجْلُ۔ (۴) مصاحبت کے واسطے جیسے خرج زید بعشیرتہ (۵) مقابلہ ومبادلہ کیواسطے جیسے بعت الفرس بِمائۃ دِیْنَارٍ (۶) تعدیہ کے واسطے جیسے ذَھَبْتُ بِزَیْدٍ (۷) ظرفیت کے واسطے جیسے جَلَسْتُ بِالْمَسْجِدِ (۸) بمعنی مِن جیسے عَیْناً یَشْرَبُ بِھَا الْمُقَرَّبُوْنَ (۹) قسم کے واسطے جیسے باللہ لافعلنّ کذا۔ (۱۰) زائد قیاسی جو نفی یا استفہام کی خبر میں آئے جیسے مَا زَیْدٌ بقائم۔ لیس زیدٌ بشاعرٍ۔ ھل زید بقائمٍ۔ زائد سماعی جیسے کفی باللہ شھیدًا (کفی اللہ)۔ القی بیدہٖ (یدہٗ)

**بَلْ**۔ حرف عطف ہے پہلی چیز سے اعراض اور دوسری چیز کے اثبات کے واسطے آتا ہے جیسے جاءنی زیدٌ بل عمروٌ یعنی بل جاءنی عمروٌ۔

**بَلٰی**۔ حرف جواب ہے اور نفی استفہام کے واسطے خاص ہے جیسے اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ قَالُوْا بَلٰی۔

**بَیْدَ**۔ (۱) اسم اور اَنَّ کی طرف اس کا مضاف ہونا لازم ہے جیسے نحن الاٰخرون السابقون بَیْدَ اَنَّھُمْ اوتوا الکتاب من قبلنا یہ غیر کے معنی دیتا ہے اور ہمیشہ استثنائے منقطع میں واقع ہوتا ہے (۲) حرف بمعنی مِن اجل جیسے اَنَا افصح من نطق بالضاد بَیْدَ اَنّی مِن قریشٍ

## حرف ت

**ت**۔ (۱) قسم کے واسطے اور لفظ اللہ سے مختص ہے جیسے تاللہ۔ (۲) خطاب کے واسطے آخر اسماء میں جیسے اَنْتَ وَاَنْتِ (۳) ضمیر آخر افعال میں جیسے ضَرَبْتَ (۴) علامت تانیث جیسے ضَرَبَتْ

## حرف ث

**ثُمَّ**۔ تین چیزوں کا خواستگار ہے۔ اشتراک حکم معطوف علیہ میں۔ ترتیب اور مہلت جیسے جاءَنِی زَیْدٌ ثُمَّ عَمْرٌو۔

## حرف ج

**جَیْرِ** - حرف جواب ہے اور تصدیق کلام متکلم کے واسطے آتا ہے

## حرف ح

**حاشا** - (۱) حرف استثنا اور اس صورت مین مستثنے کو جر دیتا ہے جیسے جَاءَ فِی الْقَوْمُ حاشا زَیْدٍ (۲) فعل جامد اس وقت نصب دیتا ہے اور اس کا فاعل ضمیر مستتر ہوتی ہے جیسے جاء نی القوم حاشا زیداً (۳) بمعنے تنزیہ اس وقت اسم ہوتا ہے اور بحذف الف آتا ہے جیسے حَاشَ لِلّٰہِ مَا عَلِمْنَا عَلَیْہِ مِنْ سُوْءٍ ۔

**حتیٰ** (۱) انتہائے نہایت جیسے نمت البارحۃ حتی الصباح - سرت البلد حتی السوق (۲) بمعنی مع جیسے قدم الحاج حتی المشاۃُ - مات الناس حتی الانبیاء -
(۳) بمعنی کے اور اس وقت مضارع کو بتقدیر اَنْ نصب دیتا ہے جیسے اسلمت حتی ادخل الجنۃ

## حرف خ

**خلا** - (۱) حرف استثنا ہے اور مستثنیٰ کو نصب دیتا ہے جیسے جاء نی القوم خلا زیداً (۲) فعل اور اس وقت نصب دیتا ہے جیسے قاموا خلا زیداً

## حرف ر

**رُبَّ** یہ حرف جر ہے ہمیشہ صدر کلام مین آتا ہے اور مجرور اس کا اکثر نکرہ موصوفہ ہوتا ہے اور اس کا متعلق فعل ماضی مذکور اور تکثیر و تقلیل دونون معنی مین آتا ہے جیسے رُبَّ رجل کریم لقیتہ - اور کبھی فعل حذف ہوتا ہے جیسے ربّ رجل کریم ای لقیتہ - جب ما کافہ اسکو لاحق ہو تو جملہ پر داخل ہوتا ہے جیسے ربما یود الذین کفروا -
رُبَّ کی ب مشدد اور مخفف دونون طرح سے آتی ہے -

## حرف س

س ۔ مضارع پر آتا ہے اور اسکو مستقبل قریب کے معنی مین خاص کر دیتا ہو جیسے فسیکفیکھم اللہ

سوف ۔ مضارع پر داخل ہو کر اسکو مستقبل بعید کے معنی مین کر دیتا ہے جیسے سوف یغنیکم اللہ ۔

اور اسپر لام تاکید بھی آتا ہے جیسے وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضیٰ ۔

## حرف ع

عدا حرف استثناء ہے اور مستثنی کو نصب دیتا ہے جیسے جآءَنِی الْقَوْمُ عدا زیدًا

علی ۔ (۱) استعلا کے واسطے جیسے عَلَی الْفُلْکِ تُحْمَلُوْنَ (۲) ضرر کیواسطے جیسے علیھا ما اکتسبت

(۳) شرط کے واسطے جیسے اصفح عن زلاتک الماضیۃ علی ان تصلح اعمالک الاٰتیۃ ۔

(۴) تعلیل کے واسطے وَلِتُکَبِّرُوا اللّٰہَ عَلیٰ مَا ھَدٰکُمْ (۵) بمعنی لکن جیسے فلانٌ جَھَنَّمِیٌّ علی

انہ لا ییأس من رحمۃ اللہ ۔ (۶) بمعنی فی جیسے دخل المدینۃ علی حین غفلۃ

(۷) بمعنی من جیسے ویل للمطففین الذین اذا اکتالوا علی الناس یستوفون ۔

اور جب پہلے من آوے تو اسوقت علی اسم ہوتا ہے جیسے نزلت من علی الفرس ۔

عن (۱) تجاوز کے واسطے جیسے رمیت السھم عن القوس اخذت العلم عنہ

(۲) تعلیل کے واسطے جیسے ما ینطق عن الھویٰ (۳) بدل کے واسطے جیسے واتقوا یوما لا تجزی

نفس عن نفس شیئا (۴) بمعنے من جیسے ھو الذی یقبل التوبۃ عن عبادہ ۔ جب پہلے

من آئے تو اسوقت عن اسم ہوتا ہے جیسے جلس زید من عن یمینی ۔

عوضُ ۔ ظرف استغراق مستقبل منفی کیواسطے بمعنے ابد کے جیسے لا اضربہ عوضُ ۔

## حرف ف

ف ۔ (۱) واسطے ترتیب کے جیسے جاء زیدٌ فعمرو (جبکہ زید کے بعد عمرو آیا ہو) یا واسطے تعقیب کے

جیسے تزوج الرشید فولد له (جبکہ نکاح اور ولادت مین صرف مدت حمل ہو)۔ (۴) واسطے
سببیت کے جیسے انزل من السماء ماءً فاخرج به من الثمرات رزقا لکم۔

**فائدہ۔** بعض نحویون کے نزدیک ف جارہ بھی جیسے فمثلك حبلی قد طرقت ومرضع
مگر حق یہ ہے کہ اس جگہ ربّ حرف جر محذوف ہے۔

**فی۔** (۱) ظرفیت جیسے الماء فی الکوز (۲) بمعنی علی جیسے ولاصلبنکم فی جذوع
النخل (۳) مصاحبت جیسے فخرج علی قومه فی زینته (۴) مقائسہ جیسے فما متاع الحیوۃ
الدنیا فی الاخرۃ الا قلیل۔

## حرف ق

**قد** (۱) اسم بمعنی یکفی یا حسب جیسے قد زیداً درهم۔ قدنی درهم
(۲) حرف تحقیق جب ماضی کے پہلے آئے جیسے قد افلح من زکّٰها
(۳) حرف تقلیل جب مضارع کے پہلے آئے جیسے قد یصدق الکذوب
(۴) حرف تقریب ماضی بطرف حال جیسے قد قام

**قطّ** (۱) صرف واسطے استغراق ماضی منفی کے جیسے ما فعلته قطُّ (۲) اسم فعل بمعنی اِنتهِ
اور اس وقت ط ساکن ہوتی ہے اور اکثر ف شروع مین آتی ہے جیسے قام زید فقط

## حرف ک

**ک** (۱) حرف تشبیہ جیسے زید کالاسد (۲) حرف خطاب جیسے ذٰلك وایاك (۳) تمثیل
مضمون جملہ بجملہ دیگر جیسے اجعل لنا الٰهاً کما لهم اٰلهة (۴) زائدہ جیسے لیس کمثله شیٔ
کَ اسمیّہ دو معنون مین آتا ہے (۱) مرادف لفظ مثل جیسے یضحکن عن کالبرد المنهم تحت غضاریف
الانوف الشم (۲) اسم ضمیر منصوب ومجرور جیسے ما ودّعک ربّک۔

کَیْ (۱) مختصر کیف کا جیسے کی تجنحون الی سلم وما نثرث۔ (۲) بمنزلہ لام تعلیل جبکہ استفہامیہ سے جیسے یرجی الفتی کیما یضرو ینفع۔ (۳) بمنزلہ اَنْ مصدریہ جیسے لِکَیْلَا تَأْسَوْا۔

**کَلَّا**۔ حرف ردع و زجر کا ہے جیسے کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ۔

**کِلَا و کِلْتَا**۔ یہ دونوں لفظوں میں مفرد اور معنی میں تثنیہ ہیں اور ہمیشہ مضاف مستعمل ہوتے ہیں جیسے کلا الرجلین وکلتا الجنتین وکلاھما۔

**کَاَنَّ** حرف تشبیہ ہے جیسے کَاَنَّ زَیْدًا اَسَدٌ۔

**کیف** اس کا بیان پہلے ہو چکا ہے۔

## حرف ل

**ل**۔ اسکی تین قسمیں ہیں (۱) عامل جر (۲) عامل جزم (۳) غیر عامل

لام جارہ جب اسم ظاہر پر آئے تو مکسور ہوتا ہے مگر مستغاث پر مفتوح جیسے لزید۔ یا لَلْامیر لِزَید اور جب اسم ضمیر پر آئے تو مفتوح ہوتا ہے مگر واحد متکلم میں مکسور جیسے لنا۔ لکم۔ لھم۔ لی۔ اور لام جارہ کئی معنوں میں مستعمل ہوتا ہے۔

(۱) اختصاص کیواسطے جیسے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ (۲) تعلیل کے واسطے جیسے ضربت زیدا للتادیب (۳)، تاریخ یعنے مہینہ کی شب کی تعیین کے واسطے جیسے مات زید لثلث بقین من شہر رمضان (۴)۔ انشاء تعجب کے واسطے جیسے للہ درک (۵) عاقبت یعنی انجام کار کی برائی ظاہر کرنیکے واسطے جیسے لِدُوا لِلْمَوْتِ وابنوا للخراب (۶) حصول منفعت کے واسطے جیسے لھا ما کسبت

لام جازمہ (لام امر) فعل مضارع کو جزم دیتا ہے اور معنی طلب کے پیدا کرتا ہے جیسے لیضرب۔

لام غیر عاملہ کی کئی قسمیں ہیں (۱) لام ابتدا جو مضمون جملہ کی تاکید کے واسطے آتا ہے جیسے لَاَنْتُمْ اَشَدُّ رَھْبَۃً (۲) لام زائدہ جیسے اَلَا اِنَّھُمْ لَیَاْکُلُوْنَ الطَّعَامَ (۳) جواب لَوْ و لَوْلَا و قسم جیسے لو تزیلوا لعذبنا

لولا دفع الله الناس بعضهم ببعض لفسدت الارض۔ تالله لقد اٰثرك الله علينا

لا۔ اسکی تین قسمیں ہیں (۱) لائے نافیہ (۲) لائے نہی۔ (۳) لائے زائدہ۔

لائے نافیہ کبھی نفی جنس کے واسطے آتا ہے جیسے لاریب فیہ اور کبھی لیس کے معنی دیتا ہے جیسے لارجلٌ قائم۔ لائے نہی مضارع کے پہلے آتا ہے جیسے لایضرب۔ لائے زائدہ تاکید کلام کے واسطے آتا ہے جیسے لئلا یعلم اھل الکتاب

لعلّ حرف ہی اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتا ہے جیسے لعل الساعۃ قریب

لکنّ۔ حرف استدراک ہی اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتا ہے جیسے ماھذا ساکنا لکنہ متحرك

لکنْ۔ (۱) مخففہ مثقلہ سے اور اس وقت کچھہ عمل نہیں کرتا جیسے لکن کانوا ھم الظالمون۔

(۲) حرف استدراک اور اسکے پہلے نفی یا نہی کا ہونا لازم ہے جیسے ماجاءنی زید لکن عمرو۔ لایقم زید لکن عمرو

لم۔ مضارع کو جزم دیتا ہے جیسے لم یضرب

لمّا۔ (۱) مضارع کو جزم دیتا ہے جیسے لما یضرب (۲) بمعنے حین واو۔ اس وقت خاص ماضی پر آتا ہے اور دو جملوں کا ہونا اسکے واسطے ضروری ہے جیسے لما جاء زید اکرمته

(۳) حرف استثنا جیسے ان کل نفسٍ لما علیها حافظ۔

لن۔ مضارع کو نصب دیتا ہے جیسے لن یضرب۔

لو۔ (۱) حرف شرط دو جملوں پر آتا ہے اور بسبب نفی جملہ اول کے نفی جملہ ثانی پر دلالت کرتا ہی جیسے لوکان فیهما اٰلهة الا الله لفسدتا۔ (۲) حرف تمنی جیسے لو ان لنا کرّۃ۔

لولا (۱) حرف شرط دو جملوں پر آتا ہے اور بسبب وجود اول کے انتفائے ثانی پر دلالت کرتا ہے۔ جیسے لولا علیٌّ لهلك عمرُ (۲) حرف تخصیص جیسے لولا تستغفرون الله۔

**لوما** - بمعنے لولا کے ہے جیسے لَومَا تَاْتِیْنَا بِالْمَلٰئِکَةِ

**لَیْتَ** - حرف تمنی ہے اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتا ہے اور اکثر امور ممتنع پر آتا ہے جیسے یَا لَیْتَنِیْ کُنْتُ تُرَابًا -

## حرف م

ما - اسمی کا بیان اسم موصول مین ہو چکا ہے حرفی کا استعمال کئی طریق سے ہوتا ہے -

(۱) نافیہ جیسے مَا ھٰذَا بَشَرًا (۲) کافہ جیسے اِنَّمَا اِلٰھُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ (۳) بمعنی ما دام جیسے اقوم ما جلس الامیر

**فائدہ** - بیّما و طالما مین جو ما آتا ہے اسکی کئی صورتین ہین - طالما مین ما مصدریہ ہے جیسے طالما انتظرتک (اے طال انتظاری لک) - سیما مین بعض کے نزدیک ما زائدہ ہے اور اس صورت مین اسکا مابعد مجرور ہوتا ہے جیسے جاء القوم لا سیما اخیک (اے لا مثل اخیک) - اور بعض کے نزدیک ما موصولہ بمعنی الذی اس صورت مین اس کا مابعد مرفوع ہوگا جیسے جاء القوم لا سیما اخوک (اے لا مثل الذی ہو اخوک) سیما پر اکثر لا اور کبھی ولا بھی آتا ہے اور یہ لا زائدہ ہوتا ہے اور اسکے معنی ہین خصوصًا -

**مُذ و مُنذ** (۱) حرف جارہ جبکہ ان کا مابعد مجرور ہو اور مِن یا فی یا من والی کے معنی دیتے ہین جیسے ما رایتہ مُذ یوم الخمیس (اے من یوم الخمیس) ما رایتہ مُذ یومنا (اے فی ہذا الیوم) - ما رایتہ مذ ثلثة ایام (اے من ثلثة یا الی ثلثة ایام) -

(۲) مبتدا جبکہ ان کا مابعد اسم مرفوع ہو جیسے مذ یوم الخمیس -

(۳) ظرف جبکہ جملہ کیطرف مضاف ہون جیسے ما زال مذ عقدت یداہ ازرہٗ و ما زلت ابغی المال مذ انا یافع -

**مِن** (۱) ابتدائیہ جیسے مررت من البصرة الی الکوفة (۲) تبعیضیہ جیسے قطفت من الاثمار (۳) بیانیہ جیسے فاجتنبوا الرجس من الاوثان (۴) سببیہ جیسے لا استطیع الحرکة من الضعف (۵) بدل جیسے ارضیتم بالحیوة الدنیا من الاخرة۔ (۶) فصل جو دو متضاد چیزوں پر آوے جیسے واللہ یعلم المفسد من المصلح

## حرف نون

**ن** - اس کا استعمال چار طرح سے ہے - تاکید - تنوین - جمع - وقایہ -

۱ - نون تاکید اسکی دو قسمیں ہیں - ایک ثقیلہ دوسری خفیفہ اور یہ دونوں فعل سے مختص ہیں جیسے لیسجنن ولیکونن من الصاغرین -

۲ - نون تنوین جو ساکن ہو اور کلمہ کے آخر حرف میں حرکت کے بعد بغیر تاکید کے آئے اور اسکی پانچ قسمیں ہیں (۱) تنوین تمکن جو اسم معرب کے آخر میں واسطے اظہار اسکے منصرف ہونیکے آئے جیسے زیدٌ وضاربٌ (۲) تنوین تنکیر جو بعض اسموں کے آخر میں ان کے معرفہ و نکرہ کی تفریق کے واسطے آتے اور یہ اسماء الافعال میں سماعی ہے جیسے صهٍ یعنی اسکت سکوتاً ما فی وقتٍ ما - بخلاف صه بلا تنوین جسکے معنی ہیں اسکت السکوت الآن - (۳) تنوین عوض جو مضاف کے عوض میں آئے جیسے فضلنا بعضهم علی بعضٍ (۴) تنوین مقابلہ جو جمع مونث سالم کے آخر میں آئے جیسے مسلماتٍ یہ چاروں قسمیں اسم سے مختص ہیں - (۵) تنوین ترنم جو آخر اشعار میں واسطے تحسین صوت اور ترنم کے آئے جیسے اقلی اللوم عاذلَ والعتابن ؛ وقولی ان اصبتُ لقد اصابن ؛ عتابن اصل میں عتاب اور اصابن، اصاب ہے اور عاذل اصل میں عاذلہ تھا حرف ندا کو حذف کر کے منادی کو مرخم کیا چونکہ اس تنوین سے محض حصول ترنم مقصود ہے اس واسطے اس کا استعمال کلمہ کی کسی قسم سے مختص نہیں بلکہ فعل اور اسم معرف باللام پر بھی آجاتی ہے -

(۳) - نون جمع مونث جیسے یذھبْنَ -

(۴) - نون وقایہ جو یائے متکلم کے پہلے آئے جیسے ضربنی -

نعم - حرف جواب ہے جو واسطے تصدیق کلام متکلم کے مستعمل ہوتا ہے -

## حرف واو

واو - (۱) عاطفہ جیسے فانجیناہُ واصحابَ السّفینۃ (۲) حالیہ جیسے جاء زید والشمس طالعۃٌ (۳) ناصب مفعول معہ جیسے جاء البردُ والطیالسۃَ (۴) قسمیہ جیسے واللہ - (۵) بمعنی اَوْ وقت تقسیم ہیں جیسے ھی اسمٌ وفعلٌ وحرفٌ -

وا - (۱) حرف ندا مختص ندبہ سے جیسے وازیداہ (۲) اسم فعل بمعنی اعجب جیسے وابابی انت و وفوک الاشنبُ

## حرف ہ

ہ - (۱) ضمیر غائب مقام جر اور نصب ہیں جیسے قال لہ صاحبہ (۲) حرف غیبت ایّاہُ ہیں (۳) ہائے سکتہ جو آخر کلمہ میں واسطے بیان حرکت کے آئے جیسے ماھِیَہْ

ہا - (۱) اسم فعل بمعنی خذ (۲) ضمیر مونث مقام نصب وجر ہیں جیسے فالھمہا فجورَھا وتقوٰیھا (۳) حرف تنبیہ جو اسم اشارہ پر آئے جیسے ھٰذا (۴) ای کے بعد ندا معرفہ میں جیسے یا ایُّھا الرجلُ -

ہل - (۱) حرف استفہام جیسے ھل تسافر (۲) بمعنی ہر آئینہ جیسے ھل اتیٰ علی الانسانِ -

## حرف ی

ی - ضمیر واحد مونث حاضر ہے جیسے تفعلینَ وافعلی -

یا - ندائے بعید کیواسطے حروف ندا میں سے یہ کثیر الاستعمال ہے اور منجملہ حروف ندا کے اسکے سوا اور کوئی حرف حذف نہیں ہوتا - لفظ اللہ ومستغاث وایہا وایتہا کی ندا اس سے خاص ہے -

# ضمیمہ محاورات روزمرّہ

| | | |
|---|---|---|
| اَرْجُوكَ (میں آپ سے التماس کرتا ہوں) | اَعْطِنِی (مجھکو دو) | خُذْ هٰذَا الْكِتَابَ (یہ کتاب لو) |
| هَاتِ قَلَمَكَ (اپنا قلم لاؤ) | اِسْتَعْجِلْ (جلدی کرو) | لَا تَعْجَلْ (جلدی نہ کرو) |
| اَنَا مَشْغُولٌ (میں مصروف ہوں) | قِفْ قَلِيلًا (ذرہ ٹھہرو) | سَاَرْجِعُ عَنْ قَرِيبٍ (میں ابھی آتا ہوں) |
| اِنْتَظِرْنِي (میرا انتظار کرو) | لَا تَضْحَكْ (مت ہنسو) | اِصْغِ اِلَيَّ (میری بات سنو) |
| اِهْدَاْ (چپ رہو) | اِرْجِعْ حَالًا (ابھی آؤ) | لَا تَتَكَلَّفْ (دیر نہ کرو) |
| تَعَالَ اِلٰى هُنَا (یہاں آؤ) | اِذْهَبْ اِلٰى هُنَاكَ (وہاں جاؤ) | اُحْضُرْهُ لِي (اسکو میرے پاس لاؤ) |
| اِطْلَعْ - اِصْعَدْ (اوپر آؤ) | اُنْزُلْ (نیچے جاؤ) | اُدْخُلْ (اندر آؤ) |
| اُخْرُجْ (باہر جاؤ) | اُقْعُدْ (بیٹھو) | قِفْ - اِنْتَصِبْ (اٹھو) |
| اَنَا مُنْصَرِفٌ (میں جانیوالا ہوں) | اِفْتَحِ الْبَابَ (دروازہ کھولو) | اَغْلِقِ الشُّبَّاكَ (کھڑکی بند کرو) |
| الدَّرَقَةُ الْمَكْسُورَةُ (کھنی ٹوٹی ہوئی ہے) | هَلِ الْمِفْتَاحُ مَعَكَ (تمہارے پاس چابی ہے) | تَرَكْتُهُ عَلَى الطَّاوِلَةِ (میز پر رکھدی ہے) |

| | |
|---|---|
| اِلٰى اَيْنَ اَنْتَ ذَاهِبٌ (تم کہاں جاتے ہو) | لَسْتُ ذَاهِبًا اِلٰى مَكَانٍ (میں کہیں نہیں جاتا) |

| | | |
|---|---|---|
| اَيْنَ مُعَلِّمُكَ (تمہارا استاد کہاں ہے) | ذَهَبَ اِلٰى بَيْتِهِ (اپنے گھر گیا ہے) | مِنْ اَيْنَ اَنْتَ اٰتٍ (تم کہاں سے آتے ہو) |

| | |
|---|---|
| اَنَا اٰتٍ مِنَ الْمَدِينَةِ (میں شہر سے آتا ہوں) | اِقْرَعِ الْبَابَ (دروازہ کھٹکھٹاؤ) |
| مَنْ هُنَاكَ - مَنْ يَدُقُّ (کون ہے) | اَشْتَهِي اَنْ اَنْظُرَكَ (میں آپ سے ملنا چاہتا ہوں) |
| اُرِيدُ اَذْهَبُ (میں جانا چاہتا ہوں) | اَرْغَبُ بِاَنْ اَبْقٰى (میں ٹھہرنا چاہتا ہوں) |
| اَنَا مُرْتَاحٌ هُنَا (میں یہاں آرام سے ہوں) | اَنَا تَعْبَانُ (میں تھک گیا ہوں) |
| تَفَضَّلْ خُذْ كُرْسِيًّا (مہربانی سے کرسی لیجئے) | مَمْنُونٌ جِدًّا (میں آپ کا بہت شکر گزار ہوں) |

جاوبني (مجھے جواب دو) | ماذا قلت (تم نے کیا کہا) | لم اقل شيئاً (میں نے کچھ نہیں کہا)

تکلم بصوت عال (اونچی آواز سے بات کرو) | صوتي واطئ جداً (میری آواز بہت دھیمی ہے)

كيف (کس طرح) هلا تسمع (تم نہیں سنتے) انت نعسان (تم نیند میں بھرے ہوئے ہو)

اتريد تقبل هذه الهدية (تم یہ تحفہ قبول کرو گے) | شكراً لك يا سيدي (آپ کا شکریہ ہے)

اانت مستعد (کیا تم تیار ہو) | نعم (جی) | لا (نہیں) | لماذا (کیوں)

---

ابتدئ (شروع کر) تقدم (آگے بڑھے جاؤ) | اكمل (پورا کرو)

هل لا الشي مصعبة (کیا یہ مشکل) | لا هي سهلة جداً (نہیں بہت آسان ہے)

دق الجرس (گھنٹی بجاؤ) | ما وجدته (مجھکو نہیں ملا) | اقترب الي (میرے پاس آؤ)

اعرني مبراتك (مجھے اپنا چاقو مستعار دو) | ليس معي مبراة (میرے پاس نہیں)

سا ستعير ها من صديقي (میں اپنے ایک دوست سے لے دیتا ہوں)

هل خلصت (تم ختم کر چکے) | اوشكت ان انتهي (میں ختم کرنے کے قریب ہوں)

---

مرّ عليه (اس کو دیکھ جاؤ) | هو غائب (وہ موجود نہیں) | من قال لك هكذا (تم سے کس نے کہا)

شخص ما (کسی شخص نے) | اتعرف (تم جانتے ہو) | اتفهم (کیا تم سمجھتے ہو)

متى تنتقل الى البيت الجديد (تم نئے گھر میں کب جاؤ گے) | في نحو خمسة عشر يوما (تقریباً دو ہفتہ میں)

ارني صورتك (مجھے اپنی تصویر دکھاؤ) | اضعتها (وہ مجھ سے کھو جاتی رہی) | املأ الكباية (گلاس بھر دو)

اخوك كسرها (تمہارے بھائی نے توڑ ڈالا) | هو خبيث جداً (وہ بہت شریر ہے)

اغسل وجهك (اپنا منہ دھو) | امسح يديك (اپنے ہاتھ پونچھو)

ارسل لی الخادم (نوکر کو میرے پاس بھیجو) | ماذا تعوذ یا سیدی (آپ کیا چاہتے ہیں)

اضوء القندیل (لیمپ جلا دو) | اطفی الشمع (بتی گل کرو) | اترید تلبس ھذا الخاتم (تم یہ انگوٹھی پہنو گے)

لست ارید (میں نہیں چاہتا) | البس برنیطتاک (اپنی ٹوپی پہنو) | اخلع لستبکک (بوٹ اتار دو)

لا تتعوق (دیر مت کرو) | لا تزعل (ناراض مت ہو) | ماذا ترید منی (تم مجھ سے کیا چاہتے ہو)

انا الآن وصلت (میں ابھی آیا ہوں) | صدقنی (میرا یقین کرو)

اظن ھکذا (میں ایسا ہی خیال کرتا ہوں) | الاوفق ان تاخذہ (بہتر ہے کہ تم اسے لیو)

---

کیف تسمی ذلک (تم اسے کیا کہتے ہو) | ھذا اسمہ (اسے یہ کہتے ہیں) | بکم ھذا (اس کی کیا قیمت ہے)

کم تطلب بذلک (تم اس کا کیا لوگے) | عشرین روفیہ (بیس روپے) | ھذا الثمن غال جدًا (یہ قیمت زیادہ ہے)

ارید شیأ رخیصًا (میں کوئی ارزاں چیز چاہتا ہوں) | ھذا غال جدًا (یہ بہت گراں ہے) | بکم انا مدیون لک (مجھ پر تمہارا کتنا قرض ہے)

لی عندک عشر روفیہ (تمہارے ذمہ میرے دس روپے ہیں) | ھل ذلک فقط (یہی سب کچھ ہے) | ھذا یکفی (یہ کافی ہے)

---

دعنی وحدی (مجھے اکیلا چھوڑ دو) | ماذا صائر (کیا معاملہ ہے) | لا تتوکا علی الطاولۃ (میز پر ٹیک مت لگاؤ)

اقعد منتصبا (سیدھے بیٹھو) | اعمل معروفا و قل لی (مہربانی کر کے مجھے بتاؤ) | لا اقدر اتذکر (میں نہیں کہہ سکتا)

ھل ضیعت شیأ (تم نے کوئی چیز کھوئی ہے) | کتاب مانا قص (کتاب گم ہے) | اجتہد بان تجدہ (تلاش کی کوشش کرو)

ما الفائدۃ من ذلک (اس کا کیا فائدہ ہے) | لیس منہ فائدۃ (اس سے کچھ فائدہ نہیں) | لا یصلح لشئ (یہ کسی کام کا نہیں)

---

باسرع ما یمکن (جہاں تک جلد ممکن ہو) | دفعۃ واحدۃ (یکبارگی)

ان شاء اللہ (اگر خدا نے چاہا) | لا باس (کچھ مضائقہ نہیں) علی الراس (بسر و چشم)

ناد ابن عمک (اپنے چچیرے بھائی کو بلاؤ) | ارفع راسک (اپنا سر اونچا کرو)

تمم شغلک (اپنا کام پورا کرو) | انتظرنی (میرا انتظار کرو) لا تسد الشباک (کواڑ بند کرو)

اطرد الکلب (کتے کو نکالو) | علق الصورۃ (تصویر لٹکا دو)

| السلام علیکم | وعلیکم السلام | السلام علیکم | وعلیکم السلام |
|---|---|---|---|
| کیف حالک | بغایة الانشراح | آپ کا مزاج کیسا ہے | بہت اچھا ہے |
| کیف صحتک | انی فی غایة ما یکون | آپ کی طبیعت کیسی ہے | ہر طرح خیریت ہے |
| انی سعید برؤیاک | ما اجزل لطفک | مین آپ سے ملکر خوش ہوا | آپ کی بڑی مہربانی |
| انی اشتقت فی الحقیقة لمشاہدتک | انی ممنون لک جدا | مین آپ کی ملاقات کا مشتاق تہا | مین آپ کا شکر گزار ہون ۔ |
| کیف حال العائلة | الحمد للہ بصحة جیدة | آپکے کنبہ کا کیا حال ہے ۔ | خدا کا شکر ہے سب بخیریت ہین |
| صار لی زمان طویل ما رأیت حضرة والدکم | کان غائبا فی الجبل مدة سنة تقریبا | بہت دن ہوگئے کہ مینے آپکے والد بزرگوار کو نہین دیکہا | وہ قریبا ایک برس سے پہاڑ پر تہے ۔ |
| اجتہد بان تاتی لتنظرنا فی البیت | انی ساغتنم اول فرصة لزیارتکم | ہمارے گہر پر آنے کی کوشش کرو | مین سب سے پہلے موقعہ پر آپ سے ملنے آؤن گا |
| یجب علی الآن ان استرخص منکم | انا لا احب ان اعیقکم زمنا طویلا | مین چاہتا ہون کہ اب آپسے اجازت لون | مین بہی آپ کو بہت دیر تک تکلیف دینا نہین چاہتا ۔ |
| استودعکم اللہ | خدا حافظ | | |

| کیف مزاجکم الیوم | بخیر نوعا انی شاکر لکم | آج آپ کی طبیعت کیسی ہے | ہر طرح خیریت سے ہین آپکا شکر گزار ہون |
|---|---|---|---|
| هل انتم مبسوطین | الحمد للہ علی کل حال | آپ اچہی طرح ہین | خدا کا شکر ہے ۔ |
| کیف حال جناب والدک | صحتہ لیست جیدة ہو مریض | آپکے والد بزرگوار کا کیا حال ہے | انکی طبیعت ٹہیک نہین وہ بیمار ہین |

| سوال | جواب | سوال | جواب |
|---|---|---|---|
| ماذا بوجعه | معه شیٔ قوی | انکو کیا تکلیف ہے۔ | انکو سخت زکام ہے |
| الیس هو حسن الآن | صحته علی التغالب متقلبة | کیا انکی طبیعت اچھی نہین | انکی صحت تزلزل مین ہے |
| ارجو بانه یشفی عن قریب | | مجھے امید ہے کہ وہ جلد صحت پائین گے۔ | |
| هل حضرة والدتك مبسوطة | صحتها فی حالة جیدة جداً۔ | کیا آپ کی والدہ کی طبیعت اچھی ہے | انکی صحت نہایت عمدہ ہے |
| یظهر انك مستضعف کثیراً | کان معی سعال شدید | تم بہت کمزور معلوم ہوتے ہو۔ | مجھے سخت کہانسی لگ رہی ہے |
| معی حمی خفیفه | اتمنی لکم سرعة الشفا | مجھے خفیف تپ ہے | میری آرزو ہے کہ آپ کو جلد شفا ہو |
| معی وجع قلب | الله یشفیك | میرے دل مین درد ہوتا ہے | اللہ آپ کو شفا بخشے |
| کیف حال جارکم | معه داء السل | آپ کے ہمسایہ کی کیا حالت ہے | اسکو سل کا مرض ہے |

---

| سوال | جواب | سوال | جواب |
|---|---|---|---|
| الی این انت ذاهب | انا ذاهب لبیتنا | تم کہان جاتے ہو | مین اپنے گھر جاتا ہون |
| تعال من هنا | انا متوجه لبیتکم | ادہر سے آؤ | مین آپ ہی کے گھر جانے کو تہا |
| من این انت آتٍ | انا آتٍ من السوق | تم کہان سے آتے ہو | مین بازار سے آرہا ہون |
| این کنت | کنتُ فی المدرسه | تم کہان تہے | مین مدرسہ مین تہا |
| الی این ترید ان تذهب | ارید ان اذهب الی شم الهواء | تم کہان جانا چاہتے ہو | مین ہوا خوری کو جانا چاہتا ہون۔ |
| مُرّ علیّ الیوم بعد الظهر وسنذهب سویة | انی سانتظرك لحد الساعة السادسة | آج سہ پہر کو میرے پاس آؤ ہم دونون ملکر چلین گے | مین چہہ بجے تک تمہارا انتظار کرون گا۔ |

| عربی | اردو |
|---|---|
| من این یجب ان اتوجه لکی اصل الی المینا — اذهب من هناک | مجھے کس راستہ سے چلنا چاہئے تاکہ بندرگاہ پہنچ جاؤن — اس راستہ چلو |
| هل هذا هو الصحیح الطریق — لا انت فی غیر الطریق الصحیح | کیا یہ ٹہیک راستہ ہو — نہین تم غلط راستہ پر ہو۔ |
| هل الخواجه یوسف هنا — الآن خرج | خواجہ یوسف شاہ گہر مین ہین — ابہی باہر نکلے ہین |
| الی این ذهب — لا اعلم | کدہر گئے ہین — مجھے معلوم نہین |
| کم مضی من الزمان وانت هنا — انا الآن وصلت | تم کب سے اس جگہ ہو — مین ابہی آیا ہون |
| متی نزلت المدینة — اول امس | تم اس شہر مین کب آئی ہو — پرسون۔ |
| متی یعود — ربما یرجع یوم الثلثاء القادم | وہ واپس کب آئے گا — ممکن ہی کہ وہ آئندہ سہ شنبہ تک واپس آجائے |
| هل رأیته قبلا — نظرته فی الاسبوع الماضی | تم نے اس سے پہلی بہی اسکو دیکہا ہو — مینے ہفتہ گزشتہ مین دیکہا تہا |
| کم هی الساعة — الساعة ثلثه | کیا بجا ہے — تین بجے ہین |
| کم هی الساعة عندک — الساعة خمسة وثلاث وعشرون دقیقه | تمہاری گہڑی مین کیا وقت ہے — پانچ پر تئیس منٹ گذرے ہین |
| هل ساعتک ماشیه حسنًا — هی ماشیه فی غایة ما یکون | تمہاری گہڑی ٹہیک چلتی ہو — بہت عمدگی سے چل رہی ہو |
| اظن بانک مسبوق کثیرًا — ان ساعتی تؤخر دائمًا خمس دقائق | مین خیال کرتا ہون کہ تیز ہے — میری گہڑی ہمیشہ پانچ منٹ پیچہے ہوتی ہے۔ |
| اظن ان لک مکتوبًا فی بیت البوسطة | مین خیال کرتا ہون کہ تمہارا ایک خط ڈاکخانہ مین ہو |
| هو احضر التلغراف الساعة ستة مساء | وہ شام کے چھ بجے تار خبر لایا تہا۔ |
| جاء لبیته عند الساعة عشرة صباحًا | وہ اپنے گہر صبح کے دس بجے آیا تہا۔ |

| | |
|---|---|
| من این یجب ان اتوجہ } اذهب من هناك لکی اصل الی المینا | مجھے کس راستہ سے چلنا چاہیئے تاکہ بندرگاہ پہنچ جاؤن } اس راستہ چلو |
| هل هذا هو الصحیح الطریق لا انت فی غیر الطریق الصحیح | کیا یہ ٹھیک راستہ ہو ـ نہین تم غلط راستہ پر ہو ـ |
| هل الخواجہ یوسف هنا الآن خرج | خواجہ یوسف شاہ گہر مین ہین ـ ابھی باہر نکلے ہین |
| الی این ذهب لا اعلم | کدہر گئے ہین ـ مجھے معلوم نہین |
| کم مضی من الزمن وانت هنا انا الآن وصلتُ | تم کب سے اس جگہ ہو ـ مین ابہی آیا ہون |
| متی نزلت المدینة اول امس | تم اس شہر مین کب آئے ہو ـ پرسون ـ |
| متی یعود ربما یرجع یوم الثلثاء القادم | وہ کب واپس آئے گا ـ ممکن ہو کہ وہ آیندہ سہ شنبہ کو واپس آجائے |
| هل رأیتہ قبلا نظرتہ فی الاسبوع الماضی | تمنے اس سے پہلے بہی اسکو دیکھا ہو ـ مینے ہفتہ گذشتہ مین دیکھا تہا |
| کم هی الساعة الساعة ثلثہ | کیا بجا ہے ـ تین بجے ہین |
| کم هی الساعة عندك { الساعة خمسة وثلاث وعشرون دقیقہ | تمہاری گہڑی مین کیا وقت ہے ـ پانچ پر تئیس منٹ گذرے ہین |
| هل ساعتك ماشیة حسنًا هی ماشیة فی غایة ما یکون | تمہاری گہڑی ٹہیک چلتی ہو ـ بہت عمدگی سے چل رہی ہو |
| اظن بانك مسبوق کثیرًا { ان ساعتی تؤخر دائمًا خمس دقائق | مین خیال کرتا ہون کہ تیز ہے } میری گہڑی ہمیشہ پانچ منٹ پیچھے ہوتی ہے ـ |
| اظن ان لك مکتوبًا فی بیت البوسطة | مین خیال کرتا ہون کہ تمہارا ایک خط ڈاکخانہ مین ہو |
| هو احضر التلغراف الساعة ستة مساء | وہ شام کے چھ بجے تارخبر لایا تہا ـ |
| جاء لبیتہ عند الساعة عشرة صباحًا | وہ اپنے گہر صبح کے دس بجے آیا تہا ـ |

| | |
|---|---|
| من أين يجب ان اتوجه لكي اصل الى الميناء — اذهب من هناك | مجھے کس راستہ سے چلنا چاہئے تاکہ بندرگاہ پر پہنچ جاؤن — اس راستہ چلو |
| هل هذا هو الصحيح الطريق — لا انت في غير الطريق الصحيح | کیا یہ ٹھیک راستہ ہے — نہین تم غلط راستہ پر ہو۔ |
| هل الخواجه يوسف هنا — الآن خرج | خواجہ یوسف شاہ گہر مین ہین — ابہی باہر نکلے ہین |
| الى اين ذهب — لا اعلم | کدہر گئے ہین — مجھے معلوم نہین |
| كم مضى من الزمان وانت هنا — انا الآن وصلت | تم کب سے اس جگہ ہو — مین ابہی آیا ہون |
| متى نزلت المدينة — اول امس | تم اس شہر مین کب آئے ہو — پرسون۔ |
| متى يعود — ربما يرجع يوم الثلثاء القادم | وہ کب واپس آئے گا — ممکن ہے کہ وہ آئندہ سہ شنبہ تک واپس آجائے |
| هل رأيته قبلا — نظرته في الاسبوع الماضي | تمنے اس سے پہلے بہی اسکو دیکہا ہے — مینے ہفتہ گذشتہ مین دیکہا تہا |
| كم هي الساعة — الساعة ثلثة | کیا بجا ہے — تین بجے ہین |
| كم هي الساعة عندك — الساعة خمسة وثلاث وعشرون دقيقة | تمہاری گہڑی مین کیا وقت ہے — پانچ پر تئیس منٹ گذرے ہین |
| هل ساعتك ماشية حسنا — هي ماشية في غاية ما يكون | تمہاری گہڑی ٹہیک چلتی ہے — بہت عمدگی سے چل رہی ہے |
| اظن بانك مسبق كثيرا — ان ساعتي تؤخر دائما خمس دقائق | مین خیال کرتا ہون کہ تیز ہے — میری گہڑی ہمیشہ پانچ منٹ پیچہے ہوتی ہے۔ |
| اظن ان لك مكتوبا في بيت البوسطة | مین خیال کرتا ہون کہ تمہارا ایک خط ڈاکخانہ مین ہے |
| هو احضر التلغراف الساعة ستة مساء | وہ شام کے چہ بجے تار خبر لایا تہا۔ |
| جاء لبيته عند الساعة عشرة صباحا | وہ اپنے گہر صبح کے دس بجے آیا تہا۔ |

| عربی | | اردو | |
|---|---|---|---|
| كم عمرك | عمري خمس عشر سنة | تمہاری کیا عمر ہے | میری عمر پندرہ برس کی ہے |
| كم لاخيك الاكبر من العمر | عمره عشرون سنة ونصف | تمہارے بڑے بھائی کی کیا عمر ہے | اسکی عمر صرف بیس برس اور چھہ مہینے کی ہے |
| ظننت انه اكبر بكثير | لم يزل غير بالغ | میں اسکی عمر بہت زیادہ سمجھتا تھا | وہ ابھی نا بالغ ہے |
| [سبصد] ابنة اختي نحو اثنتين وعشرين سنة | | میری بھانجی کی عمر کوئی بائیس برس کی ہوگی | |
| هي ليست متقدمة كثيراً في العمر | | وہ عمر میں تمسے بہت زیادہ نہیں ۔ | |

| عربی | | اردو | |
|---|---|---|---|
| هل انت جائع | نعم اني جائع جداً | کیا تم بھوکے ہو | ہاں میں بہت بھوکا ہوں |
| ماذا تريد ان تاكل | اول شئ اقدر ان احصل عليه | تم کیا کھانا چاہتے ہو | جو چیز سب سے پہلے مل سکے |
| تعال وتغدى معنا | | آؤ اور ہمارے ساتھہ کھاؤ | |
| الست عطشاناً | بلى اني ظمآن | کیا تمہیں پیاس نہیں | ہاں میں پیاسا ہوں |
| ماذا تريد تشرب | اسكب لي كاس ماء | تم کیا پینا چاہتے ہو | میرے واسطے پانی کا ایک گلاس بھر دو |

| عربی | | اردو | |
|---|---|---|---|
| ما غمضت عيني البارحة | | کل ساری رات میری آنکھیں نہیں لگیں ۔ | |
| متى في اي ساعة تذهب للفرشة اعتيادياً | انام اعتيادياً الساعة ١١ | تم حسب معمول کے بجے بستر پر جاتے ہو | میرا معمول گیارہ بجے سونے کا ہے |
| هل نمت مرتاحاً | ما نمت ابداً نوماً عميقاً كهذا | آپ آرام سے سوئے | میں ایسی گہری نیند کبھی نہیں سویا |
| اين صرفت السهرة | كنت في بيتنا | تمنے شام کہاں بسر کی | میں اپنے گھر میں تھا ۔ |

النهوض باكرا يفيدك — صبح کا اٹھنا تمہین مفید ہے
ليس من عادتك ان تتكاسل هكذا — اتنی سستی تمہاری عادت کے خلاف ہی

---

هل العشاء حاضر يا زينب — زینب! کہانا تیار ہے
نعم يا سيدى وها هو قد صار على المائدة — ہان حضور ابہی میز پر رکہا ہے
اتحب الرز يا سيدى - اعطينى قليلا — آپ چاول پسند کرتے ہین تہوڑے سے دیدو۔
اتريد قليلا من السمك المشوى والبطاطه — آپ تہوڑی سی بہنی ہوئی مچھلی اور آلو لین گے
نعم اذا حسن عندك لانى احب لحم الشاة — ہان اگر آپ کی مرضی ہو مین بکری کا گوشت پسند کرتا ہون۔
هذه رغيف حسنة — یہ روٹی نہایت عمدہ ہے
اسكب لى كاس ماء بارد — میرے واسطے ٹہنڈے پانی کا ایک گلاس بہر دو۔
تفضل خذ فنجان الشاى هنا — مہربانی سے چاء کا یہ پیالہ لیجیے
اتريد معه قليلا من الحليب — آپ تہوڑا سا دودہ بہی اسکے ساتہہ لین گے
هل فيه سكر كفاية — اسمین مٹہاس کافی ہی۔

---

تمت



